افتخار وعزت کی خاطر کیوں استعمال کیا؟ اور علامہ موصوف نے حنفیہ کی مخالفت کیوں کی؟

(۴)...... جب ہمارے اکابرین نے علامہ مرحوم کی کتب کو اپنے علمی کارناموں میں شامل کیا ہے تو دوٹوک بات یہ ہے کہ اگر ہمارے ان اکابرین کو جنھوں نے علامہ وحیدالزمان صاحب کے شب وروز کو دیکھا اور قریب سے دیکھا ان کی منافقت کا پتہ نہ چلا اور سالہا سال کے بعد پندرھویں صدی میں جنم پانے والے شاہین سمجھ گئے جنھوں نے صرف علامہ صاحب کا نام ہی سنا ہے تو یہ ان کی ذہانت کا کمال اور ہمارے اکابرین کی حماقت کی انتہاء ہے اور اگر ہمارے اکابرین اور سارے کے سارے اکابرین حماقت وبلاوت کے عیب سے مبرا تھے تو پھر علامہ مرحوم پر منافقت کا الزام لگانے والے احمقوں کو اس الزام تراشی سے اور اپنی روایتی بزدلی ومفاد پرستی سے توبہ کر کے ایمانی جرأت اور مذہبی غیرت کے ساتھ اپنے مذہب کی معتبر کتابوں کی ذمہ داری قبول کرنی چاہئے۔

(۵)...... اگر علامہ وحیدالزمان مرحوم منافق تھے تو یہ منافق ہر اہل حدیث کے گھر میں بلکہ ہر اہلحدیث کے دل میں کیوں گھسا اور بسا ہوا ہے، دیکھئے ہمارا صحاح ستہ کا اردو وال سیٹ علامہ مرحوم کا جماعت اہلحدیث پر عظیم احسان ہے، یہ کتنی عجیب بات ہے کہ اکثر اہلحدیث گھروں میں موصوف کی کتب سے بھرپور استفادہ کیا جاتا ہے حتی کہ ہمارے اہلحدیث بھائی صحاح ستہ کا یہی سیٹ اپنی بیٹیوں کو جہیز میں دیتے ہیں، نیز ہمارے مذہب کی ترقی میں علامہ وحیدالزمان کے اردو صحاح ستہ کا خاص دخل ہے، یہ بڑی احسان فراموشی اور ناقدرشناسی ہے کہ ہم ان کتب سے خوب فائدہ بھی اٹھائیں پھر ان کو منافق بھی کہیں۔

(۶)...... اگر علامہ وحیدالزمان منافق ہے تو پھر جماعت اہلحدیث جانباز فورس، جمعیت اہلحدیث، لشکر طیبہ، اہلحدیث یوتھ فورس، جماعت غرباء اہلحدیث اور شجرہ طیبہ کی شاخ در شاخ جتنی بھی چھوٹی چھوٹی جماعتیں ہیں وہ ایک اعلان کریں کہ علامہ ۃ حیدالزمان منافق تھا اور منافق کی نشانی حدیث میں یہ بتائی گئی ہے کہ وہ جب بات کرتا ہے تو جھوٹ بولتا ہے،

نہ جانے اس نے صحاح ستہ کے تراجم میں کتنے جھوٹ بولے ہوں گے۔

لہذا اس منافق کے تراجم جن اہلحدیثوں کے پاس ہوں وہ آگ لگا کر تلف کر دیں اور آئندہ کیلئے ان کو پڑھنا بند کردیں۔

قابل غور بات ہے کہ علامہ وحید الزمان صحاح ستہ کے تراجم میں اوران کی تشریح میں تو مخلص اور قابل اعتماد ہیں لیکن باقی کتابوں میں منافق۔

(۷) **اہل حدیث بھائیو!** مخالفین کی طرف سے ہمارے سب علماء کی تالیفات پر اعتراضات تو ہوتے ہی رہتے ہیں، اگر ہم منافق، منافق کہہ کر جان چھڑائیں گے تو نتیجہ یہ نکلے گا کہ منافقت ہی ہمارے ہر چھوٹے بڑے کی پہچان بن جائے گی، احناف کو دیکھو انھوں نے کبھی اپنے کسی فقیہ و عالم کو منافق نہیں کہا ان پر اعتراضات ہوتے ہیں لیکن وہ اپنوں کو منافق، منافق کہہ کر جان نہیں چھڑاتے بلکہ پوری جرأت کے ساتھ ان کے جوابات دینے کی پوری پوری کوشش کرتے ہیں۔

(۸)...... **یادرکھو!** اگر تم نے اپنی مذہبی کتابوں کی ذمہ داری قبول کرنے کی بجائے ہر مصنف پر منافقت کا فتوی لگا کر گلو خلاصی چاہی تو پھر آپ کے خلف اور آپ کے بعد آنے والے اہلحدیث بھی آپ لوگوں کو منافق منافق کہہ کر جان چھڑالیا کریں گے۔

مذہب اہلحدیث زندہ باد وکٹوریہ ہوٹل پائندہ باد

بد نہ بولے زیر گردوں گر کوئی میری سنے
ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے کوئی ویسی سنے